# آئیں گرافکس ڈیزائننگ سیکھیں




# ایک قدم گرافکس ڈیزائننگ کی طرف

علم پھیلائے پوری دنیا میں

اسلام علیکم،

مارکیٹ میں Bitmap ڈیزائینگ کے لئے بہت سے سوفٹ ویئر دستیاب ہیں، لیکن Adobe Photoshop ایک مکمل ڈیزائینگ سوفٹ ویئر ہے، اس کے ذریعے ہر طرح کی ڈیزائینگ کرنا ممکن ہے خواہ اس کا تعلق ویب ڈیزائینگ سے ہو یا گرافکس ڈیزائینگ سے۔ آج سے میں آپ لوگوں کے لئے Adobe Photoshop کی ٹریننگ شروع کر رہا ہوں، میں کوشش کروں گا کہ مکمل کورس ایڈ کروں تا کہ جو کوئی بھی اس کورس کو پڑھے وہ اچھی طرح سے Adobe Photoshop سے واقف ہو جائے، آپ اس کورس میں بہتری کے لئے اپنی رائے دے سکتے ہیں اور کسی بھی چیز کی سمجھ نہ آئے تو پوچھ لیجئے گا۔

(نوٹ) آج کے دور میں Adobe Photoshop7 کی ویلیو بہت کم رہ گئی ہے کیونکہ آج کل CS 4 کا دور ہے۔ لیکن میں آپ کو Photoshop 7 سیکھاؤں گا۔ جب آپ اس پر عبور حاصل کر لیں گے تو CS 4 آپ کو خود بخود استعمال کرنا آجائے گا۔

﴿ تو اللہ تعالی کے پاک نام سے شروع کرتے ہیں۔ ﴾

آج کی کلاس میں آپ کو Adobe Photoshop 7 انسٹال کرنا سیکھاؤں گا۔ اس سوفٹ ویئر کی سی ڈی آسانی کے ساتھ مارکیٹ میں مل جائے گی۔ سی ڈی کو سی ڈی روم ڈرائیو میں داخل کریں اور Setup والے آئیکان پر ڈبل کلک کریں۔






اب انسٹالیشن کا عمل شروع ہو جائے گا۔



جب نیلی بار 100% ہو جائے گی تو یہ ونڈو ظاہر ہو گی۔ اب Next پر کلک کریں۔




اب آپ سے لینگویج کا انتخاب کرنے کو کہا جائے گا، اپنی متعلقہ زبان منتخب کریں اور Next کریں۔




اب Agreement ونڈو آپ کے سامنے ہو گی۔ Agreement کو پڑھیں اور Accept پر کلک کریں۔



اب آپ سے چند رجسٹریشن انفارمیشن فل کرنے کا کہا جائے گا۔ سکرین شاٹس کی طرح انفارمیشن فل کریں۔




اب آپ سے اپنی رجسٹریشن انفارمیشن کو کنفرم کرنے کو کہا جائے گا، اس کو YES کر دیں اور اگر کوئی تبدیلی کرنی ہو تو Back کر دیں۔




ابھی جو اگلی ونڈو آئے گی اس میں آپ کو انسٹالیشن ڈائریکٹری دکھائے گا۔



اگر آپ اس میں کوئی تبدیلی کرنا چاہتے ہیں تو Brows پر کلک کریں اور اپنی متعلقہ ڈائریکٹری منتخب کرلیں اور Next کردیں۔




اس کے بعد پھر Next کردیں۔




ابھی آپ کو Current Setting دکھائی جائے گی، اس کو Next کردیں اور اگر کوئی تبدیلی کرنی ہو تو Back کردیں۔



ابھی انسٹالیشن شروع ہوجائے گی۔




یونہی انسٹالیشن 100% ہوجائے گی تو ظاہر ہونے والا ڈائیلاگ بکس Setup is Complete کا میسج دے گا۔




اس میں ایک چیک بکس ہے اگر آپ Adobe کے Terms پڑھنا چاہتے ہیں تو اس کر ٹک کا نشان لگا رہنے دیں نہیں تو اس ٹک کو ختم کر کے Finish پر کلک کریں۔

جیسے ہی آپ Finish کریں گے تو آپ کو Adobe کی ٹیم کی طرف سے Thanks کہا جائے گا اسے OK کر دیں۔




اس کے بعد سٹارٹ بٹن پر کلک اور پروگرام میں آپ کا اڈوب فوٹو شاپ پڑا ہوا ہے۔




اس کے ساتھ ہی آج کی کلاس مکمل ہوئی جلد ہی ملیں گے اگلی کلاس میں ۔۔۔۔اپنی دعاؤں میں یاد رکھئے گا۔۔۔۔ وسلام عدیل قادر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اسلام علیکم،

پچھلی کلاس میں ہم نے اڈوب فوٹو شاپ انسٹال کرنے کا طریقہ سیکھا، اب آپ اڈوب فوٹو شاپ کو اوپن کریں یہ ونڈو آپ کے سامنے ہوگی۔






اس ونڈوز میں مختلف قسم کے ٹول موجود ہیں۔ کسی بھی سوفٹ ویئر پر عبور حاصل کرنے کے لئے اس کے ٹولز کو سمجھنا بہت اہمیت رکھتا ہے۔ لیکن بہت سے ممبرز ایسے ہوتے ہیں جو ٹولز کو غور سے نہیں پڑتے۔ اس لئی آپ سب سے گذارش ہے کہ ٹولز کی کلاسز کو اچھی طرح سے پڑھیں۔ سب سے پہلے Tool Bar سے شروع کرتے ہیں۔ یہاں پر آپ کو Tool Bar کا مختصر تعارف کروایا جائے گا۔ جو ٹولز زیادہ استعمال ہوتے ہیں یا جن ٹولز کا تعارف تھوڑا سمجھنے والا ہوتا ہے ان پر الگ سے کلاس ایڈ کروں گا۔ فوٹو شاپ میں مختلف ٹولز ہیں۔



## 1. Marquee Selection Tool(M)

یہ ایک سلیکشن ٹول ہے۔ جو خاص شکل میں ہی سلیکشن کرتے ہیں۔ اس ٹول میں چار قسم کے Selection Tools ہوتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| Rectangular Marquee Tool | اس ٹول سے ڈبے کی شکل میں Selection ہوتی ہے۔ |
| Elliptical Marquee Tool | اس ٹول سے گول یا بیضوی شکل میں Selection کر سکتے ہیں۔ |
| Single Row Marquee Tool | اس ٹول سے Row سائیڈ کو سیدھی لائن کی Selection کر سکتے ہیں۔ |
| Single Column Maruqee Tool | اس ٹول سے Column سائیڈ کو سیدھی لائن کی Selection کر سکتے ہیں۔ |

## 2. Moov Tool (V)

اس ٹول کی مدد سے کسی بھی تصویر یا Object کو حرکت دی جاتی ہے۔ جب بھی ہم فوٹو شاپ میں کوئی تصویر کھولتے ہیں تو وہ Lock ہوتی ہے اس ٹول کی مدد سے Lock Objects کو حرکت نہیں دے سکتے ہیں، اس لئی اگر کوئی Object حرکت نہ کرے تو سمجھ لیں کہ وہ Lock ہے اس کو Unlock کردیں اب وہ Object حرکت کرنے لگے گا۔ Object کو UnLock کرنے کے لئے اس پر ڈبل کلک کریں اور پھر OK کردیں۔

## 3. Selection Tools(L)

یہ فری ہینڈ سلیکشن ٹولز ہیں ان کی مدد سے ہم کسی بھی جانب سلیکشن کر سکتے ہیں۔اس کی تین اقسام ہیں،ان ٹولز کی مدد سے ہم تصویر یا کسی بھی ابجیکٹ کی سلیکشن کرتے ہیں۔

Lasso Tool اس کی مدد سے فری ہینڈ Selection کی جاتی ہے۔جیسے کہ کسی بھی Painting سوفٹ ویئر میں پنسل کا استعمال کیا جاتا ہے ویسے ہی یہ ٹول کام کرتا ہے۔

Polygonal Lasso Tool یہ سلیکشن کے لئے سب سے زیادہ استعمال ہونے والا ٹول ہے۔اس کی مدد سے ہم ہر قسم کی سلیکشن چاہے وہ گول ہو یا بیضوی یا چکور ہو کی سلیکشن کر سکتے ہیں۔اس ٹول پر الگ سے کلاس ایڈ کی جائے گی۔

Magnatic Lasso Tool یہ ٹول مقناطیس کی طرح کام کرتا ہے۔تصویر میں جس جگہ پر سلیکشن کرنی ہے اس جگہ پر جا کر ایک بار کلک کریں اور پھر ماؤس کو حرکت دیتے جائیں یہ ٹول سلیکشن کرتا جائے گا۔یہ ٹول پکسل کے حساب سے سلیکشن کرتا ہے۔

## 4. Magic Wand Tool (W)

یہ ٹول Magic کی طرح کام کرتا ہے جو کہ نام سے ہی ظاہر ہے۔اس ٹول کو منتخب کریں اور پھر تصویر کے جس حصہ کی سلیکشن کرنی ہے اس پر سنگل کلک کر دیں یہ ایک کلک پر تصویر کی سلیکشن کر دے گا۔اس ٹول میں ایک کمانڈ استعمال ہوتی ہے CTRL+SHIFT+i اگر تصویر کا وہ حصہ سلیکٹ نہ ہو جو آپ کرنا چاہتے ہیں تو پھر CTRL+SHIFT+i پریس کر دیں اب تصویر کا جو حصہ سلیکٹ تھا وہ ختم ہو جائے گا اور جو حصہ سلیکٹ نہیں تھا وہ سلیکٹ ہو جائے گا۔

## 5. Corp Tool(C)

اس ٹول کی مدد سے تصویر کو Corp کیا جاتا ہے۔فرض کریں کہ آپ نے تصویر کھولی جس کا سائز بہت بڑا ہے،لیکن آپ کو اس تصویر کا مخصوص حصہ چاہئے اب آپ Corp Tool کو منتخب کریں اور تصویر کا جو حصہ آپ کو درکار ہے اس کو سلیکٹ کر کے Enter کا بٹن دبا دیں،اب تصویر کا متعلقہ حصہ منتخب ہو جائے گا اور باقی حصہ ختم ہو جائے گا۔

## 6. Slice Tool(K)

یہ ویب ڈیزائننگ ٹول ہے۔جب ہم ویب سائٹ بناتے ہیں تو اس ٹول کی مدد سے ہم Slicing کر کے اس ٹیکسٹ کو ایکٹو کرتے ہیں جس پر ہم نے Links لگانے ہوتے ہیں۔اس ٹول کا استعمال ویب ڈیزائنرز کرتے ہیں جو کہ میں نہیں ہوں۔۔ہاہاہاہاہاہا

## 7. Healing Tool(J)

یہ بہت کارآمد ٹول ہے اسکی مدد سے آپ چہرے سے کیل چھائیاں داغ وغیرہ ختم کر سکتے ہیں۔اس ٹول پر الگ سے کلاس ایڈ کی جائے گی۔

## 8. Clone Stamp Tool(s)

یہ ٹول بھی بہت کارآمد ٹول ہے اس کی مدد سے ہم کسی تصویر پر موجود کسی Object کاپی کر سکتے ہیں اور اتنی صفائی کے ساتھ ختم کر سکتے ہیں کہ تصویر کے بیک گراؤنڈ پر کوئی بھی اثر نہیں پڑے گا۔اس ٹول کو الگ کلاس میں تفصیل سے بیان کرونگا۔

## 9. Brush Tool(B)

اس ٹول کی مدد سے ہم تصویر،وال پیپر میں خوبصورت سے ڈیزائن بنا سکتے ہیں اور پھول پتیاں بھی بنا سکتے ہیں۔اس کے علاوہ بیک گراؤنڈ میں رنگ بھرنے کے لئے بھی یہ ٹول استعمال ہوتا ہے۔

**Pencil Tool** یہ فری ہینڈ ٹول ہے اس سے ہم کوئی بھی لفظ لکھ سکتے ہیں کوئی بھی چیز بنا سکتے ہیں۔

## 10. History Brush Tool(Y)

یہ تصویر کی ڈیفالٹ سیٹنگ کو محفوظ رکھتا ہے۔مثلاً آپ نے کسی تصویر پر کام کیا اور وہ آپ کو پسند نہیں آیا تو آپ History Brush کو منتخب کریں اور تصویر کے تمام حصہ پر حرکت دیں آپ کی تصویر اصل حالت میں آجائے گی۔

اس کے ساتھ ہی آج کی کلاس اپنے اختتام کو پہنچتی ہے۔۔۔جلد ملیں گے اگلی کلاس میں۔۔۔تب تک کے لئے۔۔۔اللہ حافظ

اپنی دعاؤں میں یاد رکھئے گا------ وسلام ----- عدیل قادر

﴾ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ﴿

اسلام علیکم، امید کرتا ہوں کہ آپ سب خریت سے ہوں گے۔

آج کی کلاس میں باقی Tools کا تعارف کرواؤں گا۔

11. Eraser Tool

جیسا کہ نام سے ہی ظاہر ہے۔ یہ ٹول کسی بھی چیز کو مٹانے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ اس میں تین Options ہوتے ہیں۔

1. Eraser Tool اس ٹول کی ورکنگ کا اندازہ تو نام سے ہو جاتا ہے، یہ ٹول ربڑ کی طرح کام کرتا ہے۔ کسی بھی چیز کو مٹانے کے لئے اس ٹول کا استعمال کیا جاتا ہے۔

2. BackGround Eraser Tool

اس ٹول کی مدد سے کسی بھی تصویر کا بیک گراؤنڈ Erase کر سکتے ہیں۔ اس ٹول کو منتخب کریں اور پھر تصویر کے بیک گراؤنڈ پر کلک کرتے جائیں تو تصویر کا بیک گراؤنڈ ختم ہوتا جائے گا۔ یہ ٹول بیک گراؤنڈ ختم کر کے Transparent کر دیتا ہے۔

3. Magic Eraser Tool

یہ ٹول کلر پکسل کے حساب سے بیک گراؤنڈ کو ختم کرتا ہے، اس ٹول سے تصویر کے بیک گراؤنڈ پر کلک کریں گے تو یہ کلر پکسل کے مطابق تصویر کے بیک گراؤنڈ کو ختم کر دے گا۔ اسی طرح اگر آپ نے کسی سفید بیک گراؤنڈ والی تصویر کا بیک گراؤنڈ ختم کرنا ہے تو اس ٹول کو منتخب کر کے سفید حصہ پر کلک کریں ایک کلک سے ہی تمام بیک گراؤنڈ ختم ہو جائے گا۔

12. Gradient Tool (G)

اس ٹول میں دو Options ہوتے ہیں۔

1. Gradient Tool اسکی مدد سے ہم مختلف رنگوں کو مکس کر کے خوبصورت بیک گراؤنڈ بنا سکتے ہیں۔ ٹول کو منتخب کرنے کے بعد اس کی کلر ونڈو پر ڈبل کلک کریں گے تو اس کے Textures ظاہر ہو جائیں گے۔ اس ٹول میں آپ اپنی مرضی کے Textures بھی بنا سکتے ہیں اور پھر ان سے اچھے اچھے بیک گراؤنڈ بھی بنا سکتے ہیں۔

2. Paint Bucket اس ٹول سے ہم بیک گراؤنڈ میں صرف ایک ہی کلر دے سکتے ہیں۔

13. Blur Tool (R)



اس ٹول میں بھی تین ٹولز ہیں۔

1. Blur Tool اس ٹول سے تصویر کو نرم یعنی سوفٹ کیا جاتا ہے، اس ٹول کو زیادہ تر تصویر کے کناروں کو سوفٹ کرنے کیلئے استعمال کیا جاتا ہے۔ یہ ٹول تصویر کے کناروں میں خوبصورتی پیدا کرتا ہے۔

2. Sharp Tool

یہ ٹول تصویر کو Sharp یعنی تیز کرنے کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ اس ٹول کو زیادہ تر تصویر کے بارڈر کو واضح کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ بعض تصوریں ایسی ہوتی ہیں جو کہ بہت زیادہ دھندلی ہوتی ہیں۔ تو ایسی تصاویر کو اس ٹول سے کافی حد تک ٹھیک کیا جا سکتا ہے۔

3. Smudge Tool

یہ ٹول تصویر کو More Blur کرنے کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ اس تصویر کی بیک گراؤنڈ کو Blur کر کے تصویر کو خوبصورت بنایا جاتا ہے۔

## 14. Dodge Tool (O)

اس ٹول میں بھی تین Options ہوتے ہیں۔

1. Dodge Tool یہ ٹول تصویر کو Lighting دینے کے لئے استعمال ہوتا ہے۔اس ٹول سے ڈارک تصویر کو چمکدار بنایا جا سکتا ہے۔ اور تصویر کی خوبصورتی میں اضافہ کیا جا سکتا ہے۔

2. Burn Tool یہ ٹول Dedge Tool کے بالکل مخالف کام کرتا ہے،یہ ٹول تصویر پر ڈارک ایفکٹ دینے کے لئے استعمال ہوتا ہے۔

3. Sponge Tool اس ٹول کی مدد سے تصویر میں گہرے رنگ ایڈ کیا جاتا ہے۔تصویر پر موجود ایسا حصہ جہاں گہرے ایفکٹ ہلکا ہو تو اس ٹول کی مدد سے اس حصہ کو واضح کیا جا سکتا ہے۔

## 15. Text Tool (T)

اس ٹول کی مدد سے لکھائی کی جاتی ہیں کسی قسم کا بھی ٹیکسٹ لکھنے کے لئے اس ٹول کا استعمال کیا جاتا ہے۔اس کی چار Option ہوتی ہیں۔

1. Horizontal Type Tool اس کی مدد سے ہم Horizontal سائیڈ کو ٹیکسٹ لکھتے ہیں۔

2. Vertical Type Tool اس کی مدد سے ہم Vertical سائیڈ کو ٹیکسٹ لکھتے ہیں۔

3. Horizontal Type Mask Tool اس ٹول کی مدد سے جب ٹیکسٹ لکھا جاتا ہے تو اس کی سلیکشن ہو جاتی ہے اگر Delete کا بٹن دبائیں گے تو تصویر کا سلیکشن والا حصہ ختم ہو جائے اور آپ کا ٹیکسٹ اس جگہ پر آ جائے گا۔ ( اس ٹول پر الگ سے کلاس ایڈ کی جائے گی )

4. Vertical Type Mask Tool یہ ٹول بھی اوپر والے ٹول کی طرح ہی Vertical سائیڈ میں کام کرتا ہے۔

## 16. Pen Tool(P)

یہ ایک سلیکشن ٹول ہے،پیچیدہ قسم کی سلیکشن کے لئے اس ٹول کو استعمال کیا جاتا ہے،یہ ٹول Nodes کی صورت میں کام کرتا ہے آپ ان Node کو کسی بھی سائیڈ میں سیٹ کر سکتے ہیں ( اس ٹول پر الگ سے کلاس ایڈ کی جائے گی )

## 17. Shape Tool(U)

اس ٹول کے بارے میں تو ہر کوئی جانتا ہی ہوگا،اس ٹول میں مختلف Shapes بنی ہوئی ہیں جن کو ڈیزائننگ کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔

## 18. Notes Tool(N)

اس ٹول سے ہم ڈیزائن پر کسی قسم کا بھی نوٹ لکھ سکتے ہیں یہ Reminder کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔مثلاً آپ نے کسی کے لئے ایک ڈیزائن تیار کیا اب آپ ڈیزائن کے متعلق کچھ Comments دینا چاہتے ہیں تو آپ اس ٹول کو منتخب کریں اپنی Comments لکھ دیں،اب سکرین پر ایک چھوٹا سا پیلے رنگ کا آئیکون آ جائے گا،جب بھی اس کر ڈبل کلک کریں گے تو آپ کا نوٹس سامنے ہوگا۔

1. Audio anotation Tool یہ ٹول بالکل نوٹس ٹول کی طرح ہی کام کرتا ہے اس کے آپ اپنا پیغام اپنی آواز میں لگا سکتے ہیں نوٹس ریکارڈ کرنے کے بعد ایک آئیکون بن جائے گا اس پر ڈبل کلک کریں گے تو آپ نے جو کچھ ریکارڈ کیا ہوگا چلے ہوا جائے گا۔

**18. Eye Dropper Tool (I)** یہ ٹول کلر کا انتخاب کرنے کے لئے استعمال ہوتے ہیں۔ اگر آپ کو کسی تصویر میں کوئی کلر پسند آجاتا ہے اور آپ اس کلر کو اپنے ڈیزائن میں استعمال کرنا چاہتے ہیں تو Eye Dropper Tool کو منتخب کریں اور کلر والی جگہ پر کلک کریں فار گراؤنڈ میں وہ کلر منتخب ہو جائے گا۔ اس میں مزید دو آپشنز اور بھی ہیں۔

**1. Color Sampler Tool**

اس ٹول سے رنگ کی مقدار کا اندازہ لگایا جاتا ہے۔ جس کلر کی مقدار کو دیکھنا ہو اس پر جا کر اس ٹول سے کلک کریں تو Info ونڈو میں آپ کو کلر کی مقدار دیکھا دے گا۔ ( کلر کی مقدار کیا ہے اور کیسے استعمال ہوتی اس کو اگلی کلاس میں بتاؤں گا۔)

**2. Measure Tool**

اس ٹول سے تصویر کی پیمائش کی جاتی ہے۔ تصویر کے جس حصہ کی پیمائش کرنی ہو اتنے حصہ پر ماؤس کو حرکت دیں Info ونڈو میں آپ کو تصویر کا سائز دیکھا دے گا۔

**19. Hand Tool (H)**

یہ ٹول سکرول بار کو اوپر نیچے کرنے کے کام آتا ہے۔ مثلاً آپ نے ایک تصویر کھولی جس کا سائز بڑا ہے اور وہ تصویر پوری نظر نہیں آ رہی ہے تو آپ ہینڈ ٹول کو منتخب کریں اور تصویر کو کسی بھی جانب حرکت دیں۔ Picture Editing کے دوران یہ ٹول بہت استعمال ہوتا ہے Picture Editing کے دوران آپ H والا بٹن دبانے کی بجائے Space کا بٹن دبا کر اس ٹول کو استعمال کریں۔

**20. Zoom Tool (Z)**

اس ٹول سے فائل کا زوم بڑا یا چھوٹا کیا جاتا ہے۔ بعض تصویریں بہت چھوٹی ہوتی ہیں ان میں ورکنگ کرنے کے لئے اس ٹول کو استعمال کیا جاتا ہے۔ تصویر کی کٹنگ کرتے وقت بھی اس ٹول کو استعمال کیا جاتا ہے۔

اب تک ہمارے ٹولز مکمل ہو چکے ہیں۔ اب ہم انشاءاللہ پریکٹیکل کام کریں گے کہ ٹول کو کیسے استعمال کیا جاتا ہے۔ جلد ملتے ہیں اگلی کلاس میں۔ تب تک کے لئے ـــــــ اللہ حافظ ـــــــــــ اپنی دعاؤں میں یاد رکھئے گا ـــــ وسلام ـــ عدیل قادر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اسلام علیکم،

پچھلی کلاسز میں ہم نے ٹول بارز کے بارے میں پڑھا، جیسے ٹول بارز بہت اہمیت رکھتے ہیں ایسے ہی Layers بھی بہت اہمیت رکھتے ہیں۔ فوٹو شاپ پر مہارت حاصل کرنے کے لئے Layers پر مہارت ہونا بہت ہی ضروری ہے، جس نے Layers پر مہارت حاصل کر لی سمجھ لیں وہ ڈیزائنر بن گیا۔ اس لئے اس کلاس کو اچھے طریقے سے پڑھئے گا۔




اگر Layers ظاہر نہ ہو تو GOTO > Windows > Layers پر کلک کریں۔




## Short Intro Of Layer Windows



## 1. Mode

یہ Layers کے موڈز ہیں ان کا استعمال ڈیزائن کے مطابق کیا جاتا ہے۔ مختلف ڈیزائن میں مختلف موڈ استعمال ہوتے ہیں، فوٹو شاپ میں کل 22 موڈز ہیں آپ ان کو کسی بھی تصویر پر چیک کر سکتے ہیں۔ جو موڈ آپ کے ڈیزائن پر اچھا لگے اسے استعمال کر لیں۔






## 2. Opacity

Opacity کسی Object کو مدہم کرنے کے لیے استعمال ہوتی ہے۔ جب فوٹو شاپ میں کوئی تصویر کھولی جاتی ہے تو اس کی 100% Opacity ہوتی ہے، اگر آپ کسی Object کو مدہم کرنا چاہتے ہیں تو اس کی Opacity کو کم کر دیں وہ Object مدہم ہو جائے گا۔ میں نے سکرین شاٹ دیا ہے اس میں پکچر نمبر 1 کی 100% Opacity ہے اور پکچر نمبر 2 کی Opacity 50% ہے، اس سے آپ اندازہ کر سکتے ہیں کہ Opacity کا استعمال کیا ہے۔



## 3. Fill Opacity

اس کا بھی یہی کام ہے ڈیزائن بناتے وقت ہم جو کلر استعمال کرتے ہیں ان کو مدہم کرنے کے لئے اس کو استعمال کیا جاتا ہے۔

## 4. Layers

یہ سب سے اہم ہیں ان کو سمجھنا فوٹو شاپ کو سمجھنا ہے۔ فوٹو شاپ میں کوئی بھی تصویر کھولیں، جیسے ہی آپ کوئی تصویر کھولیں گے تو ایک Layer خود بخود بن جائے گا۔




اب ہم نے اس تصویر پر گھاس بنائی تو جب ہم گھاس کو حرکت دیں گے تو بیک گراؤنڈ بھی اس کے ساتھ ہی حرکت کرے گا، کیوں کہ ہم نے گھاس کو بیک گراؤنڈ والے لیئر کو سلیکٹ رکھتے ہوئے ہی بنایا ہے، اس لئے یہ بیک گراؤنڈ والے لیئر میں کمبائن ہو گیا۔ نیو یوزرز کے لئے یہ بہت بڑا مسئلہ ہوتا ہے کیوں کہ ان کو لیئر کے بارے میں انفارمیشن نہیں ہوتی اور جب وہ کوئی Object بناتے ہیں تو وہ بیک گراؤنڈ کے ساتھ کمبائن ہو جاتا ہے اور جب اس Object کو حرکت دیتے ہیں تو بیک گراؤنڈ بھی اس کے ساتھ ہی حرکت کرنے لگ جاتا ہے۔ اسی لئی جب بھی کوئی ڈیزائن تیار کریں تو ہر Object کیلئے الگ سے Layer بنائیں تا کہ اس Object آسانی سے حرکت دیں سکیں یا کوئی بھی تبدیلی کر سکیں۔



اب ہم نے جو تصویر کھولی ہے اس میں گھاس بنانی ہے، اگر ہم مین لیئر کو سلیکٹ رکھتے ہوئے ہی گھاس بنائے گے تو گھاس بیک گراؤنڈ میں کمبائن ہو جائے گی۔ جب ہم گھاس کو حرکت دیں گے تو بیک گراؤنڈ بھی ساتھ ہی حرکت کرے گا۔ تو اس مصیبت سے بچنے کیلئے ہم ایک نیا لیئر بنائیں گے اور اس میں گھاس بنائیں گے۔ اس سے ہوگا یہ کہ ہم گھاس کو جب چاہیں اپنی مرضی سے حرکت دے سکتے ہیں اور کوئی بھی تبدیلی کر سکتے ہیں۔ اور بیک گراؤنڈ کا بھی اس کے ساتھ کوئی تعلق نہیں ہوگا کیوں کہ ہم نے تو الگ سے لیئر بنایا ہے۔




اب ایک اور لیئر بنائیں، یہ اس لئی کہ ہم نے مزید گھاس بنانی ہے اور اس کو Rotate کرنا ہے، اگر ہم پہلے والے لیئر میں ہی مزید گھاس بنائیں گے تو Rotate کرتے وقت تمام کی تمام گھاس ہی Rotate ہو جائے گی، اب آپ سکرین شاٹ دیکھیں کہ میں نے دو لیئرز بنائیں ہیں، ایک سبز گھاس کے لئے اور دوسرا لال گھاس کے لئے،




اگر میں ایک ہی لیئر میں دونوں کلر Apply کر دیتا تو دوبارہ کلر تبدیل کرتے وقت تمام کی تمام گھاس کا کلر تبدیل ہوتا، لیکن الگ الگ لیئرز بنانے سے ہم سبز گھاس میں الگ سے تبدیلی کر سکتے ہیں اور لال والی میں الگ سے۔

اب ہم نے اس تصویر پر ٹیکسٹ لکھنا ہے اس کے لئے Text Tool کو منتخب کریں۔ اس کے لئے نیا لیئر بنانے کو ضرورت نہیں ہوتی کیوں کہ ٹیکسٹ ٹول کا لیئر خود ہی بن جاتا ہے۔ ٹیکسٹ ٹول کو منتخب کر کے تصویر پر کلک کریں اس کا لیئر بن جائیگا۔ اب آپ کوئی بھی ٹیکسٹ لکھ لیں۔ وہ الگ ہی رہے گا کیوں کہ اس کا لیئر خود بخود بن جائے گا۔




اب ہمارے پاس کل چار لیئر ہیں 1. Red Grass , 2. Green Grass , 3. Text , 4. BackGround

ان چاروں لیئرز میں سے ہم جس میں تبدیلی کرنا چاہیں گے اس کو سلیکٹ کر کے تبدیلی کر سکتے ہیں۔ اگر یہی کام ہم نے ایک ہی لیئر میں کیا ہوتا تو اس میں تبدیلی کرنا ناممکن ہو جاتا۔ امید ہے کہ یہاں تک آپ کو سمجھ آ گئی ہوگی۔

اب میں جو بات سمجھانا چاہتا ہوں وہ یہ ہے کہ جو لیئر اوپر ہوگا اس کا Object تصویر میں اوپر ہوگا اور جو Layer نیچے ہوگا اس کا Object تصویر میں نیچے ہوگا۔ مثلاً اس تصویر میں گھاس ٹیکسٹ کے اوپر ہے اگر آپ چاہتے ہیں کہ ٹیکسٹ گھاس کے اوپر ہو اور گھاس ٹیکسٹ کے پیچھے، تو اس کے لئے ٹیکسٹ والے لیئر کو اٹھا کر گھاس والے لیئرز کے اوپر رکھ دیں اب ٹیکسٹ آگے آ جائے گا اور گھاس پیچھے چلی جائے گی۔





اسی طرح اگر آپ گھاس کو ٹیکسٹ کے پیچھے لے جانا چاہتے ہیں تو گھاس والے لیئرز کو اٹھا کر ٹیکسٹ والے لیئر کے اوپر رکھ دیں گھاس آگے آجائے گی اور ٹیکسٹ پیچھے چلا جائے گا۔








امید ہے کہ آپ Layers کو اچھی طرح سمجھ گئے ہوں گے اور اب لیئرز پر ہر طرح کا کام کر سکتے ہوں گے۔ کسی بات کی سمجھ نہ آئی ہو تو پوچھ لیجئے گا۔

﴾نوٹ﴿ فوٹوشاپ پر عبور حاصل کرنے کے لئے یہ کلاس بہت اہم ہے۔اس لئے اس کو توجہ سے پڑھیں۔

اب مجھے اجازت دیں۔انشااللہ جلد ملیں گے اگلی کلاس کے ساتھ۔۔اپنی دعاؤں میں یاد رکھئے گا۔۔۔ وسلام ۔۔۔۔ عدیل قادر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

تمام ممبرز کو میرا اسلام قبول ہو۔

آج میں آپ کی خدمت میں اڈوب فوٹو شاپ کی کلاس نمبر 5 کے ساتھ حاضر ہوا ہوں، پہلی پانچ کلاسز بہت اہم ہیں ان پر عبور حاصل کرنا اڈوب فوٹو شاپ پر عبور حاصل کرنا ہے۔ باقی کلاسز پریکٹیکل ہیں کریں گے تو مہارت حاصل ہو جائے گی۔ تو کام شروع کرتے ہیں۔

آج کی کلاس میں آپ کو Channels کے بارے میں بتاؤں گا۔ Channels کسی بھی اچھے ڈیزائنر کے لیے بہت اہمیت رکھتے ہیں۔ اگر Windows میں Channel موجود نہ ہو تو GOTO > Windows > Channels پر کلک کریں۔






فوٹو شاپ میں Bitmap ڈیزائننگ ہوتی ہے اس لئی اس میں زیادہ تر RGB چینل استعمال ہوتے ہیں۔ RGB اصل میں تین کلرز کا مجموعہ ہے ( 1. R = Red , 2. G = Green , 3. B = Blue )

ایسے ڈیزائن جن کو Printer یا سٹوڈیو سے ڈویلپ کروایا جاتا ہے ان کے لئے RGB چینلز استعمال ہوتے ہیں۔

لیکن ایسے ڈیزائن جن کی پریس مارکیٹ سے چھپوائی کروائی جاتی ہے ان میں CMYK چینلز استعمال ہوتے ہیں۔ پاکستان میں جتنی بھی ڈیزائننگ ہوتی ہے CMYK کلرز کو ہی استعمال کئے جاتے ہیں۔ CMYK چار کلرز کا مجموعہ ہے۔

1. C = Cyan
2. M = Magenta
3. Y = Yellow
4. K = Black

پریس مارکیٹ میں بننے والا ہر ڈیزائن ان چار کلرز پر مبنی ہوتا ہے۔ لازمی نہیں کہ ہر ڈیزائن میں یہ چار کلرز اکٹھے ہی استعمال ہوں، ان میں سے دو کلرز بھی استعمال ہو سکتے ہیں یا تین کلرز بھی۔ اب آپ سوچ رہے ہوں گے کہ کس طرح پتہ چلے گا کہ ڈیزائن میں کتنے کلرز استعمال ہوئے ہیں یا نہیں تو پریشان مت ہوں میں ہوں نا۔

اب آپ ایسا کریں کہ اپنا ڈیزائن کھولیں اور GOTO > Image > Mode > CMYK پر کلک کریں۔



اب چینل ونڈو میں CMYK آجائے گا۔




اب چینل ونڈو میں Cyan اور Black پر آنکھ کا نشان لگا رہنے دیں اور باقی تمام پر آنکھ کا نشان ہٹا دیں۔ابھی ڈیزائن میں جو کچھ نظر آئے گا اس میں Cyan کلر استعمال کیا گیا ہے۔




اسی طرح اب Black پر آنکھ کا نشان لگا رہنے دیں اور Cyan سے آنکھ کا نشان ختم کر دیں اور Magenta پر لگا دیں۔اب ڈیزائن میں جو کچھ نظر آئے گا اس میں Magenta کلر استعمال کیا گیا ہے۔



اب Magenta سے آنکھ کا نشان ہٹادیں اور Yellow پر لگادیں، ڈیزائن میں جو کچھ نظر آئے گا وہ Yellow کلر میں ہے۔




اب Yellow کلر سے آنکھ کا نشان ہٹادیں اور صرف Black پر ہی لگا رہنے دیں اب جو کچھ نظر آئے گا وہ Black کلر میں ہے۔




اس طریقے سے ہم جان سکتے ہیں کہ ڈیزائن میں کون کونسے اور کتنے کلر استعمال ہوئے ہیں کیوں کہ پریس مارکیٹ میں ان کلرز کے مطابق ہی ڈیزائن Print ہوتا ہے۔ اگر ان چار کلرز میں سے کوئی ایک بھی استعمال نہ کیا ہو تو اس کی ونڈو خالی ہوگی اس سے آپ کو پتہ چل جائے گا کہ کونسا کلر استعمال نہیں کیا گیا۔ امید ہے کہ آپ کو یہاں تک سمجھ آگئی ہوگی۔

اب میں آپ کو ڈیزائن پرنٹنگ کا مرحلہ بتاتا ہوں۔ کوئی بھی ڈیزائنر ڈیزائن بنانے سے پہلے اس کے کلرز کو دیکھتا ہے کہ اس ڈیزائن میں کتنے کلرز استعمال ہوں گے۔ میں نے جو ڈیزاین بنایا ہے اس میں چار کلرز استعمال کئے گئے ہیں، فرض کریں کہ ہم نے اسی ڈیزائن کی پرنٹنگ کروانی ہے۔ تو سب سے پہلے اس کے لئے Positive OR Negative بنوانے پڑتے ہیں، ڈیزائن میں جتنے کلر استعمال ہوئے ہوں اس حساب سے ہی Positive بنتے ہیں، جیسے میں نے اپنے ڈیزائن میں چار کلرز استعمال کئے ہیں تو اسکی پرنٹنگ کے لئے چار Positive بنوانے پڑے گے۔ (Positive OR Negative سے پلیٹس بنتی ہیں جو پرنٹنگ مشین میں لگتی ہیں) Positive بنوانے کے بعد اس کی پلیٹس بنوائیں گے۔ ڈیزائن میں جتنے کلرز استعمال ہوتے ہیں اتنے Poisitives بنے گیں اور جتنے Positives بنے ہیں اتنی ہی پلیٹس بنیں گی۔

اب اگلا مرحلہ ہے پرنٹنگ کا تو مشین آپریٹر باری باری تمام کلر چلائے گا۔ سب سے پہلے وہ Black کلر کی پلیٹ مشین میں لگائے گا اور پرنٹنگ شروع کردے گا، جب ڈیزائن پرنٹنگ مکمل ہوجائے گی تو جتنے حصہ پر Black کلر استعمال ہوا ہوگا وہ پرنٹ ہوجائے گا۔ Result




اسی طرح آپریٹر پھر Yellow کلر والی پلیٹ لگائے گا اور Yellow کلر کو انہی پیپرز پر دوبارہ پرنٹ کرے گا تو Yellow کلر جس Object پر استعمال کیا ہوگا وہ حصہ پرنٹ ہوجائے گا۔ Result




پھر آپریٹر Yellow کلر کی پلیٹ اتار کر Magenta کلر کی پلیٹ لگائے گا اور وہی پیپرز مشین میں لگا دے گا اور پرنٹنگ شروع ہوجائے گی۔ Result



اب تک تین کلرز پرنٹ ہو چکے ہیں اب باری ہے آخری کلر کی اسی طرح مشین آپریٹر اب Cyan کلر کی پلیٹ لگائے گا اور یہی پیپرز دوبارہ مشین میں لگا کر پرنٹنگ شروع کر دے گا۔ جیسے ہی پرنٹنگ مکمل ہو گی تو آپ کا ڈیزائن بالکل تیار ہے۔ Result




پرنٹنگ میں اس طرح الگ الگ کلرز استعمال ہوتے ہیں اور ڈیزائن تیار ہوتا۔ پھر اس کے بعد Lamination کی جاتی ہے اور ڈیزائن کی کٹنگ کر دی جاتی ہے۔ اور Result آپ کے سامنے ہے۔




پریس مارکیٹ میں ہر ڈیزائن اسی مرحلے سے گزرتا ہے ہاں کلرز کا فرق ہو سکتا ہے، ہوں گے یہی چار کلر لیکن ہو سکتا ہے کہ کسی ڈیزائن میں دو کلر استعمال ہو یا چاروں ہی استعمال ہوں۔ یہاں تک امید ہے کہ آپ کو سمجھ آ گئی ہو گی۔ کسی بات سمجھ نہ آئے پوچھ لیں۔

جلد حاضر ہوں گا اگلی کلاس کے ساتھ تب تک کے لئے ---- اللہ نگہبان --- اپنی دعاؤں میں یاد رکھئے گا --- وسلام --- عدیل قادر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اسلام علیکم،

آج ہم اپنی کلاس نمبر 5 شروع کریں گے۔ امید کرتا ہوں کہ آپ نے پہلی کلاسز کی پریکٹس کر لی ہوگی اور اس کلاس کے لئے تیار ہوں گے۔تو شروع کرتے ہیں آج کی کلاس،

## 1. Navigater and Info Windows

اگر یہ ونڈوز موجود نہ ہوں Info , Navigater < Windows < GOTO پر کلک کریں۔






Navigater Windows آپ کو تصویر کا View دیکھاتی ہے۔جیسے ہی کسی تصویر کا زوم بڑھائیں گے تو اس میں ایک لال رنگ کا ڈبہ آ جائے گا جو کے آپ کو دکھائے گا کہ آپ تصویر کے کس حصہ پر کام کر رہے ہیں۔اس ڈبے کو Navigater ونڈو میں جس جگہ پر سیٹ کریں گے تو آپ کو اسی جگہ کا View دکھایا جائے گا۔اس ونڈو سے آپ تصویر کا زوم چھوٹا یا بڑا کر سکتے ہیں۔Nodes کو رائٹ سائیڈ پر حرکت دینے سے زوم بڑے گا اور لیفٹ سائیڈ پر حرکت دینے سے زوم چھوٹا ہوگا۔






## (ii) . Info Windows

اس ونڈو کی مدد سے ہم کلرز کی مقدار جانتے ہیں۔فرض کریں کہ آپ کو کسی ڈیزائن میں کوئی کلر اچھا لگا اور آپ اس کو اپنے ڈیزائن میں استعمال کرنا چاہتے ہیں تو اس کے لئے ماؤس پوائنٹر کو اس کلر کے اوپر لے جائیں تو Info Windows آپ کو اس کلر کی مقدار دکھا دے گی اب آپ اس کلر کو آسانی سے استعمال کر سکتے ہیں۔





## 2. Color , Swatches , Style

### (i) Color Windows

اس ونڈو میں R , G , B کلرز ہیں، آپ ان تینوں کلرز کو ملا کر کوئی بھی کلر بنا سکتے ہیں۔ اگر یہ ونڈو نہ ہو تو سکرین شاٹ کی طرح کریں۔






ونڈو میں موجود Nodes کو حرکت دینے سے مختلف کلرز بنتے جائیں گے۔






اگر آپ کو کسی ڈیزائن میں کوئی کلر اچھا لگتا ہے اور آپ اس کو اپنے ڈیزائن میں استعمال کرنا چاہتے ہیں تو ماؤس کو اس کلر پر لے جائیں اب Info Windows میں آپ کو کلرز کی مقدار بتا دے گا تو آپ RGB کے مطابق کلر ونڈو میں کوڈ ایڈ کر لیں آپ کا کلر منتخب ہو جائے گا۔






میں نے ماؤس کو گلابی کلر پر رکھا تو Info Windows میں کلرز کی مقدار آ گئی، اب میں نے اس مقدار کو RGB کے حساب سے کوڈ لکھے تو کلر منتخب ہو گیا۔ اسی طرح کا ہر قسم کا کلر بنا سکتے ہیں۔






## (ii) Swatches

یہ فوٹو شاپ کے بنے بنائے کلرز ہیں ان میں سے جس کلر کو استعمال کرنا ہے اس پر کلک کریں کلر منتخب ہو جائے گا۔






## (iii) Styles

یہ فوٹو شاپ کے Styles ہیں اس ونڈو میں بہت سے بنے بنائے سٹائلز ہوتے ہیں۔




اگر آپ مزید سٹائل استعمال کرنا چاہتے ہیں تو Arrow کے نشان پر کلک کریں اور مینیو لسٹ میں جس جگہ دائرہ لگا ہوا ہے وہ مزید سٹائل ہیں۔



ان میں سے کسی پر بھی کلک کریں ایک میسج آئے گا اس کو Append کر دیں آپ کا سٹائل ایڈ ہو جائے گا۔ اب آپ ان کو استعمال کر سکتے ہیں۔



## 3. History , Action windows

اگر یہ ونڈو موجود نہ ہو تو GOTO > Windows > History , Action پر کلک کریں۔

### (i) History Windows

فوٹو شاپ کو استعمال کرنے کے دوران آپ جو کچھ بھی کرتے ہیں وہ ہسٹری ونڈو میں محفوظ ہوتا رہتا ہے۔ آپ کا کیا گیا ہر کام ہسٹری میں محفوظ ہوتا رہتا ہے۔




### (ii) Actions Windows

Actions ریکارڈ کی گئی کمانڈز کو کہا جاتا ہے۔ Actions میں آپ اپنا کوئی بھی کام ریکارڈ کر سکتے ہیں اور پھر ضرورت پڑنے پر صرف ایک کلک سے آپ کا کام Revise ہو جائے گا۔ اب میں آپ کو اس کے کام کرنے کا طریقہ بتاتا ہوں۔




Action Windows میں نظر آنے والے Arrow کے نشان پر کلک کریں اس سے options کھل جائیں گے، سکرین شاٹ میں جس جگہ پر لال رنگ کا ڈبہ لگا ہوا ہے وہ فوٹو شاپ کے بنے بنائے Actions ہیں۔



ان میں سے کسی پر بھی کلک کریں وہ Action کھل جائے گا۔ اب Play کے بٹن پر کلک کریں گے تو جس ایکشن کو آپ نے منتخب کیا تھا وہ اپنا کام کرنا شروع کر دے گا۔









انٹرنیٹ پر لاکھوں ایکشنز موجود ہیں آپ انٹرنیٹ سے ایکشنز کو ڈاؤن لوڈ کر کے بھی استعمال کر سکتے ہیں۔ اس کے لئے Action Windows میں موجود Arrow کے نشان پر کلک کریں اور پھر Load Actions پر کلک کریں۔






اب Browser Window کھل جائے گی اس میں سے Action کو اوپن کر لیں اور پھر Play کے بٹن سے اس کو Apply کر لیں۔

یہ تو تھا Actions کو استعمال کرنے کا طریقہ اب میں آپ کو بتاتا ہوں کہ Actions بنائے کیسے جاتے ہیں۔ Action
Windows میں New Action Icon سے پر کلک کریں۔




اب ایک ونڈو کھل جائے گی اس میں سے Record پر کلک کریں۔




اب ایکشن ونڈو میں ایک Action 1 کے نام سے فائل بن جائے گی، اب آپ جو کچھ بھی کریں گے وہ Record ہوتا جائے
گا۔ جب آپ اپنا کام مکمل کرلیں تو Stop Icon پر کلک کریں۔ آپ کا ایکشن بن جائے گا۔






# Adobe Photoshop 7 — Class No5

اب آپ نے جو جو کچھ کیا اس کا ایکشن بن گیا ہے، اب آپ کوئی بھی فائل کھولیں اور اس ایکشن کو منتخب رکھتے ہوئے Play کا بٹن دبائیں گے تو آپ نے جو کام ریکارڈ کیا تھا وہ Apply ہو جائے گا۔

امید کرتا ہوں کہ آپ کو سمجھ آ گئی ہوگی۔۔۔جلد ملیں گے اگلی کلاس کے ساتھ۔۔۔۔۔تب تک کے لئے۔۔۔۔۔۔۔۔۔ اللہ حافظ۔۔۔۔۔



اپنا خیال رکھئے گا۔۔۔۔۔۔۔۔۔ اپنی دعاؤں میں یاد رکھئے گا۔۔۔۔۔۔۔ والسلام ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ عدیل

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اسلام علیکم۔ امید ہے کہ اللہ پاک کے فضل وکرم سے تمام ممبرز بالکل خریت سے ہوں گے۔

پچھلی کلاسز میں ہم نے ٹول بارز کے بارے میں پڑھا اور لیئرز کے بارے میں بھی انفارمیشن حاصل کی۔ آج کی کلاس میں آپ کو Menu کے بارے میں بتاؤں گا۔ ہر سوفٹ ویئر کے Menu ہوتے ہیں جن کی ڈراپ ڈاؤن لسٹ میں سوفٹ ویئر کو استعمال کرنے کے options ہوتے ہیں۔ ایسے ہی اڈوب فوٹوشاپ کے بھی Menu ہیں جن میں فوٹوشاپ کو استعمال کرنے کی کمانڈز ہیں۔

فوٹوشاپ میں کل 9 Menu ہیں۔

(1) File (2) Edit (3) Image (4) Layer (5) Select (6) Filter (7) View (8) Windows (9) Help




آج کی کلاس میں آپ کو File Menu کے بارے میں بتاؤں گا، باقی Menu کے بارے میں ہم مختلف کلاسز میں پڑھتے رہیں گے۔




## (1) New ( CTRL+N )

اس کمانڈ کی مدد سے فوٹوشاپ میں نئی فائل بنائی جاتی ہے۔ جیسے ہی آپ اس پر کلک کریں گے تو اس کا ڈائیلاگ بکس کھل جائے گا۔



( Name ) اس کے آگے جو باکس بنا ہے اس میں اپنی فائل کا نام لکھیں۔ جیسے میں نے لکھا ہے....... Adeel Qadir

( Preset Sizes ) یہ ڈراپ ڈاؤن لسٹ ہے جس میں نئی ڈاکومنٹ بنانے کے مختلف سائز ہیں۔ Green Arrow کے اشارے والی جگہ پر کلک کریں ڈراپ ڈاؤن لسٹ کھل جائے گی جس میں نئی ڈاکومنٹ کے لئے مختلف سائز ہیں۔ اگر آپ اپنی مرضی کا سائز رکھنا چاہتے ہیں تو Height + Width میں اپنی مرضی کا سائز رکھ لیں۔

( Resolution. ) یہ آپشن پرنٹنگ کے لئے استعمال ہوتی ہے۔ اگر آپ کسی فائل کا ہائی کوالٹی کا پرنٹ نکالنا چاہتے ہیں تو اس کی Resolution کو 300dpi کر دیں آپ کی فائل کا رزلٹ بہتر ہو جائے گا۔

( Contents ) اس میں تین آپشنز ہیں۔

(i) White اس آپشن کو سلیکٹ رکھتے ہوئے جو بھی نئی فائل بنائیں گے اس کا بیک گراؤنڈ سفید ہوگا۔

(ii) Background Color اس آپشن کو سلیکٹ رکھتے ہوئے آپ جو نئی فائل بنائے گیں اس کا ڈیفالٹ کلر سفید ہوگا لیکن آپ اپنی مرضی کا کلر بھی دے سکتے ہیں۔

(iii) Transparent اس آپشن کو سلیکٹ رکھتے ہوئے جو فائل بنائیں گے وہ بیک گراؤنڈ کے بغیر ہوگی۔ اس میں کوئی بیک گراؤنڈ نہیں ہوگا۔ لیکن آپ اپنی مرضی کا بیک گراؤنڈ کلر دے سکتے ہیں۔

**یہ تھا نئی ڈاکومنٹ بنانے کا طریقہ، اب چلتے ہیں اگلے مرحلہ کی طرف۔**

## (2) Open ( CTRL+O )

اس آپشن کی مدد سے پہلے سے محفوظ شدہ فائل کو کھول سکتے ہیں۔ آپ سی ڈی یا انٹرنیٹ سے ڈاؤن لوڈ کی گئی تصاویر کو بھی اس کمانڈ سے کھول سکتے ہیں۔ لیکن اس میں وہی فائل کھولی گی جو اڈوب فوٹو شاپ کو سپورٹ کرتی ہو۔

## (3) Open As ( Shift + CTRL + O )

اس کمانڈ کی مدد سے ہم وہی فائل کھول سکتے ہیں جس کی ہم نے فارمیٹ سلیکٹ کی ہوگی۔ مثلاً اگر آپ نے فائل فارمیٹ کو PSD سلیکٹ رکھا ہے تو آپ صرف PSD کی فائل ہی کھول سکتے ہیں۔



اگر آپ PSD فارمیٹ کے علاوہ کوئی فائل کھولیں گے تو یہ Error آ جائے گا۔




( Open Recent )

اس کمانڈ میں وہ فائلز موجود ہوتی ہیں جن کو آپ نے کھولا ہوتا ہے۔فرض کریں کہ اگر آپ نے چار مختلف فائلز کو کھولا اور بند کر دیا اب وہ اس کمانڈ میں محفوظ ہو جائے گی اور آپ دوبارہ یہاں سے فائل کو کھول سکتے ہیں۔ ہاں اگر آپ نے فوٹو شاپ کو بند کر دیا تو وہ فائلز یہاں سے ختم ہو جائیں گی۔

(4) Close ( CTRL + W )

اس کمانڈ سے فائلز کو بند کیا جاتا ہے۔اگر آپ نے ایک سے زیادہ فائلز کھولی ہیں تو وہی فائل بند ہوگی جس کو سلیکٹ کیا ہوا ہوگا۔

(5) Save ( CTRL + S )

اس کمانڈ کے بارے میں تو ہر کوئی جانتا ہے۔اس کی مدد سے ہم فائل کو محفوظ کر سکتے ہیں۔اس کمانڈ میں ہم درج ذیل فارمیٹ میں فائل کو محفوظ کر سکتے ہیں 1. PSD , 2. GIF , 3. BMP , 4. PDF

(6) Save as ( CTRL + Shift + S )

اس کمانڈ سے بھی فائل کو محفوظ کیا جاتا ہے۔اس کمانڈ سے ہم پہلے سے محفوظ شدہ فائل کی ایک اور کاپی بنا کر کسی اور جگہ پر محفوظ کر سکتے ہیں۔ مثلاً آپ نے کوئی فائل کھولی اور اس میں کوئی تبدیلی کی اور آپ چاہتے ہیں کہ اصل فائل وہی موجود رہے اور تبدیلی والی فائل الگ سے کاپی ہو جائے تو آپ اس کمانڈ سے ذریعے ایسا کر سکتے ہیں۔

(7) Revert

یہ بہت ہی اچھی کمانڈ ہے۔آپ نے فوٹو شاپ میں کوئی فائل کھولی اور وہ آپ سے خراب ہوگئی تو آپ اس کمانڈ پر کلک کریں آپ کی فائل اصل حالت میں آ جائے گی۔اگر آپ نے فائل Save کر لی تو یہ کمانڈ کام نہیں کرے گی۔

(8) Place

اس کمانڈ کی مدد سے پہلے سے کھولی ہوئی فائل پر ایک اور فائل کھول سکتے ہیں اور وہ بھی ایک نئے لیئر کے ساتھ۔اس کمانڈ کو زیادہ تر EPS فارمیٹ کی فائلز کو کھولنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔جیسے آپ Inpage میں کچھ بھی لکھ کر اس کو EPS میں سیو کر لیں اور پھر فوٹو شاپ میں وہ تصویر کھول لیں جس پر Inpage کی فائل لگانی ہے۔اب Place کمانڈ پر کلک کریں اور Inpage کی فائل کھول لیں اب Inpage کی فائل نئے لیئر کے ساتھ آ جائے گی۔

PDF-XChange Click to buy NOW! www.tracker-software.com

## (9) Import

اس کمانڈ سے PDF فائل کو تین طرح سے فوٹو شاپ میں داخل کر سکتے ہیں۔اگر آپ کے کمپیوٹر کے ساتھ Scanner لگا ہوا ہے تو آپ اس کمانڈ کے ذریعے Scanning بھی کر سکتے ہیں۔سکینگ کرنے کے لئے Import میں جائے ادھر آپ کے سکینر کا نام لکھا ہوا ہوگا اس پر کلک کریں گے تو سکینگ سوفٹ ویئر کھل جائے گا۔اب آپ سکینگ کر سکتے ہیں۔






یہ تو تھا فائل مینو کا استعمال، اس سے آپ کو بنیادی چیزوں کا پتہ چل گیا باقی مینو کو ہم مختلف کلاسز میں استعمال کرتے رہیں گے۔

اس کے ساتھ ہی آج کی کلاس اپنے اختتام کو پہنچتی ہے۔۔۔۔۔جلد ملیں گے اگلی کلاس کے ساتھ۔۔۔۔۔۔ اللہ حافظ

اپنا خیال رکھئے گا۔۔۔۔۔۔اور مجھے اپنی دعاؤں میں یاد ضرور رکھئے گا۔۔۔۔۔۔وسلام۔۔۔۔۔۔عدیل قادر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اسلام علیکم۔ امید کرتا ہوں کہ سب خیریت سے ہوں گے۔

آج کی کلاس میں آپ کو Polygonal Lasso Tool کے ذریعے تصویر کا بیک گراؤنڈ تبدیل کرنا سیکھاؤں گا۔

تو فوٹو شاپ کھولیں اور Polygonal Lasso Tool کو منتخب کریں۔




اب وہ تصویر کھولیں جس کا بیک گراؤنڈ تبدیل کرنا ہے۔




اب تصویر کو Zoom ذرا بڑھا لیں تا کہ تصویر کی کٹنگ کرنے میں آسانی رہے۔ Zoom Tool کے بارے میں پہلے بتایا جا چکا ہے۔



اب Polygonal Lasso Tool سے تصویر کی کٹنگ شروع کریں۔




Zoom میں جتنا حصہ نظر آرہا ہے۔
جب اتنے حصہ کی کٹنگ ہو جائے تو کی بورڈ سے Space کا بٹن پریس کریں Hand Tool ایکٹو ہو جائے گا۔اب Space کے بٹن کو دبا کر رکھیں اور ماؤس لیفٹ کلک کر کے تصویر کو نیچے کی جانب حرکت دیں۔تصویر کا باقی حصہ سامنے آجائے گا۔




پھر اسی طرح تمام تصویر کی سلیکشن کر لیں اور یہاں سے کٹنگ کرنا شروع کیا تھا وہاں پر آ کر دونوں کناروں کو آپس میں ملا دیں۔



اب تصویر کی سلیکشن ہو جائے گی۔ سکرین شاٹ دیکھیں۔




اب ایک نئی فائل بنائیں۔




سیٹنگ اپنی مرضی کی کرلیں۔ Resolution کو 300 رکھیں اور contents میں Transparent کو سلیکٹ کریں۔




PDF-XChange
Click to buy NOW!
www.tracker-software.com

اب جس تصویر کی سلیکشن کی تھی اس کو کاپی کریں اور نئی ڈاکومنٹ میں جا کر Paste کر دیں اور PSD میں Save کر لیں۔اس سے یہ فائدہ ہوگا کہ آپ جب بھی چاہیں اس تصویر کا بیک گراؤنڈ تبدیل کر سکتے ہیں۔آپ کو تصویر کی دوبارہ سلیکشن نہیں کرنی پڑے گی۔




اب آپ کی تصویر بیک گراؤنڈ کے بغیر ہے۔




اب وہ بیک گراؤنڈ کھولیں جس پر اس تصویر کو لگانا ہے۔اور تصویر کو بیک گراؤنڈ پر Drag and Drop کر دیں۔



اب جس تصویر کی سلیکشن کی تھی اس کو کاپی کریں اور نئی ڈاکومنٹ میں جا کر Paste کر دیں اور PSD میں Save کر لیں۔اس سے یہ فائدہ ہوگا کہ آپ جب بھی چاہیں اس تصویر کا بیک گراؤنڈ تبدیل کر سکتے ہیں۔آپ کو تصویر کی دوبارہ سلیکشن نہیں کرنی پڑے گی۔




اب آپ کی تصویر بیک گراؤنڈ کے بغیر ہے۔




اب وہ بیک گراؤنڈ کھولیں جس پر اس تصویر کو لگانا ہے۔اور تصویر کو بیک گراؤنڈ پر Drag and Drop کر دیں۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اسلام علیکم۔امید کرتا ہوں کہ سبھی ممبرز خیریت سے ہوں گے۔

پچھلی کلاس میں ہم نے تصویر کا بیک گراؤنڈ تبدیل کرنا سیکھا۔آج کی کلاس میں آپ کو چہرے سے داغ دھبے ختم کرنا سیکھاؤں گا۔

## Healing Brush Tool (J)




یہ ٹول بہت ہی زیادہ استعمال ہونے والا ٹول ہے۔اس سے ہم چہرے اور کپڑوں سے داغ دھبے ختم کر سکتے ہیں۔کسی بھی پھٹی پرانی تصویر کو صاف کر سکتے ہیں۔یہ ٹول فوٹوگرافرز کے لئے بہت ہی مفید ٹول ہے۔تو کام شروع کرتے ہیں۔فوٹوشاپ میں وہ تصویر کھولیں جس سے داغ دھبے ختم کرنے ہیں۔میں نے جو تصویر کھولی ہے اس میں چہرے پر داغ ہیں جن کو ہم نے ختم کرنا ہے۔



سکرین شاٹ میں سبز تیر کے نشانوں سے میں نے داغ کو واضح کیا ہے جن کو ہم نے ختم کرنا ہے۔



# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اسلام علیکم۔امید کرتا ہوں کہ سب ممبرز خیریت سے ہوں گے۔

آج ہم کلاس نمبر 10 شروع کریں گے۔آج کی کلاس میں آپ کو Clone Stamp Tool (S) کو استعمال کرنا سکھاؤں گا۔جس طرح پچھلی کلاس میں Healing Tool کا استعمال بتایا تھا اس ٹول کو بھی ویسے ہی استعمال کیا جاتا ہے۔لیکن اس کا کام مختلف ہے۔

Clone Stamp Tool (S)




اس ٹول کو دو طرح سے استعمال کیا جاتا ہے۔1 آبجیکٹ کو ختم کرنے کے لئے .2 آبجیکٹ کو کاپی کرنے کے لئے۔

پہلے میں آپ کو بتاتا ہوں کے کسی آبجیکٹ کو کیسے ختم کرتے ہیں۔فوٹوشاپ میں کوئی بھی تصویر کھولیں۔



اب Healing Brush Tool (J) کو منتخب کریں اور یہ سیٹنگ کریں۔ یہ میں نے تصویر کے حساب سے سیٹنگ کی ہے آپ اپنی مرضی کی سیٹنگ بھی کرسکتے ہیں۔




اب داغ کے قریب جو صاف جگہ ہے اس پر ALT بٹن کو دبا کر رکھتے ہوئے ماؤس لیفٹ کلک کریں اور پھر ALT کا بٹن چھوڑ دیں اور داغ پر جا کر کلک کریں۔ چہرے سے داغ ختم ہو جائے گا۔




اب اسی طرح پورے چہرے پر کرلیں۔ جس داغ کو ختم کرنا ہے اس کے قریب صاف جگہ پر ALT Button کو دبا کر رکھتے ہوئے کلک کریں اور پھر داغ پر کلک کریں گے تو داغ کا نشان ختم ہو جائے گا۔ Result آپ کے سامنے ہے۔






میں نے جو تصویر کھولی ہے اس میں بیچ پر کچھ لکھا ہوا ہے اب میں آپ کو بتا تا ہوں کہ اس لکھائی کو کیسے ختم کر کے بیچ کو صاف کرنا ہے۔

اب لکھائی کے قریب جو صاف جگہ ہے اس پر ALT Button کو دبا کر رکھتے ہوئے کلک کریں۔




اور پھر لکھائی کے اوپر کلک کریں گے تو لکھائی مٹنا شروع ہو جائے گی۔



یہ تو تھا چہرے سے داغ ختم کرنے کا طریقہ، اب میں آپ کو بتاتا ہوں کہ کسی پھٹی پرانی تصویر کو کس طرح صاف کیا جاتا ہے۔ تصویر کو کھولیں اب پہلے کی طرح صاف جگہ پر کلک کریں اور پھر جس جگہ سے تصویر خراب ہے اس جگہ پر کلک کریں۔ ساری تصویر میں اسی طرح کریں۔ تصویر صاف ہو جائے گی۔









امید ہے کہ آپ کو Healing Tool کے استعمال کا پتہ چل گیا ہوگا۔ مزید عبور حاصل کرنے کے لئے پریکٹس کرتے رہیں۔ کچھ پوچھنا ہو تو اسی تھریڈ میں Reply کر دیں۔ اور مجھے انفارم کر دیں۔ انشاءاللہ میں آپ کی مدد ضرور کروں گا۔

اس کے ساتھ ہی اجازت چاہتا ہوں۔ ملیں گے اگلی کلاس میں۔ اپنی دعاؤں میں یاد رکھئے گا۔ کیونکہ مجھے دعا کی بہت ضرورت ہے۔ عدیل قادر

(نوٹ) آبجیکٹ کو تھوڑا تھوڑا کر کے مٹائیں یعنی کہ پہلے A کو ختم کریں اور پھر دوبارہ ALT Button کو صاف جگہ پر کلک کر کے پھر D کو ختم کریں۔ ایسا کرنے سے تصویر اچھے طریقے سے صاف ہو جائے گی۔ Result آپ کے سامنے ہے۔




اب میں آپ کو بتاتا ہوں کہ Clone Stamp Tool (S) کی مدد سے کسی آبجیکٹ کو کیسے کاپی کیا جاتا ہے۔ میں نے جو تصویر کھولی ہے اس میں آپ کو Inkpot کو Duplicate کرنا سکھاتا ہوں۔

Stamp Tool (S) کو سلیکٹ کریں اور سکرین شاٹ میں جس جگہ ایرو کا نشان ہے اس جگہ پر جا کر ALT Button کو دبا کر رکھتے ہوئے کلک کریں۔



پھر جس جگہ پر InkPot کو کاپی کرنا ہے اس جگہ پر جا کر ماؤس کا لیفٹ بٹن کلک کرتے ہوئے حرکت دیں۔




آبجیکٹ کاپی ہونا شروع ہو جائے گا۔ سکرین شاٹ میں جو + کا نشان ہے آبجیکٹ کو کاپی کرتے وقت آپ نے اس نشان کو دیکھنا ہے جس جگہ پر یہ نشان ہو گا وہی جگہ کاپی ہو رہی ہو گی۔

نتیجہ آپ کے سامنے ہے۔ I hope u better understand using of Clone Stamp Tool (S)



# بسم اللہ الرحمن الرحیم

اسلام علیکم۔ امید کرتا ہوں کہ سب خریت سے ہوں گے۔

آج کی کلاس میں آپ کو Brush Tool (B) کا استعمال سیکھاؤں گا۔فوٹو شاپ میں خوبصورت ڈیزائن بنانے کے لئے برش ٹول اہم کردارادا کرتا ہے۔اس ٹول سے بہت کم وقت میں بہت اچھے اچھے ڈیزائن بنا سکتے ہیں۔اپنی مہر تیار کر سکتے ہیں۔انٹرنیٹ پر لاتعداد برشز موجود ہیں ان میں سے میں نے ایک ویب سائٹ شیئر کی ہے وہاں سے آپ برشز کو ڈاؤن لوڈ کر لیں۔تو کام شروع کرتے ہیں۔

## Brush Tool (B)




وہ تصویر کھولیں جس پر برش ٹول کی مدد سے ڈیزائن بنانے ہیں۔



پھر برش ٹول کو منتخب کریں اور تصویر پر رائٹ کلک کریں۔ایک ونڈو کھل جائے گی اس میں Arrow کے نشان پر کلک کریں، مینیو کھل جائیں
گے اب Load Brushes پر کلک کریں۔




اب جو ونڈو کھلے گی اس میں وہ برشز کھول لیں جن کو آپ نے انٹرنیٹ سے ڈاؤن لوڈ کیا ہے۔




www.itelam.com

جب برشز کو لوڈ کرلیں تو پھر تصویر پر رائٹ کلک کریں برش ونڈو دکھلے گی اس کے سکرول بار کو نیچے تک لے جائیں آپ کے برشز آ جائیں گے۔اور جس برش کو استعمال کرنا ہے اس پر کلک کریں اور استعمال کریں۔




برش کا کلر تبدیل کرنے کے لئے اس جگہ پر کلک کریں۔اور اپنی مرضی کا کلر منتخب کرلیں۔اور برش کا سائز چھوٹا کرنے کے لئے } اس بٹن کو پریس کریں اور سائز بڑا کرنے کے لئے { اس بٹن کو پریس کریں۔




## اب آپ تصویر پر اچھے ڈیزائن بنا سکتے ہیں۔



فوٹوشاپ میں بھی کچھ برشز موجود ہوتے ہیں آپ ان کو بھی اپنے ڈیزائن میں استعمال کر سکتے ہیں۔




اب میں آپ کو مہر بنانا سیکھاتا ہوں۔ Transparent بیک گراؤنڈ کے ساتھ ایک نئی ڈاکومنٹ بنائیں۔ سائز اپنی مرضی کا رکھ لیں۔
ٹیکسٹ ٹول کو منتخب کریں اور اپنا نام لکھیں۔



تمام سیٹنگ کرنے کے بعد Edit > Define Brush پر کلک کریں۔




یہ ڈائیلاگ بکس کھل جائے گا برش کا نام رکھیں اور سیو کر لیں۔




اب برش ٹول کو منتخب کریں اور جس تصویر پر اس برش کو استعمال کرنا ہے اس پر رائٹ کلک کریں۔ یہ ونڈو کھل جائے گی۔




اس میں اپنا برش منتخب کریں۔

اب تصویر پر کلک کریں اور نتیجہ دیکھیں۔ آپ کی مہر بن چکی ہے۔ اب آپ کو یہ تمام چیزیں بار بار لکھنے کی ضرورت نہیں پڑے گی سب برش ٹول کو منتخب کریں اور اپنا مہر والا برش سلیکٹ کریں اور کسی بھی جگہ پر اپنی مہر لگا دیں۔









اس کے ساتھ ہی آج کی کلاس اپنے اختتام کو پہنچتی ہے۔ جلد ملیں گے اگلی کلاس میں۔

آئی ٹی علم

علم پھیلائے پوری دنیا میں

# بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اسلام علیکم۔ امید ہے کہ سب اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ٹھیک ہوں گے۔

اڈوب فوٹو شاپ کی کلاس نمبر 12 کے ساتھ حاضر ہوں۔ آج کی کلاس میں آپ کو Text Tool کا استعمال بتاؤں گا۔




Text Tool (T)



ٹیکسٹ ٹول جیسا کے نام سے ظاہر ہے اس کی مدد سے ہم کوئی بھی تحریر لکھ سکتے ہیں۔ ایک نئی ڈاکومنٹ بنائیں اور ٹیکسٹ ٹول کو منتخب کریں۔

جیسے ہی آپ ٹیکسٹ ٹول کو منتخب کریں گے تو اس کی آپشنز بار ایکٹو ہو جائے گی۔






اب جو نئی ڈاکومنٹ بنائی تھی اس میں کوئی بھی ٹیکسٹ لکھیں۔



آپشن بار کا جو پہلا آئکون ہے وہ ٹیکسٹ کی Orientation کو تبدیل کرتا ہے۔ اگر آپ نے ٹیکسٹ Horizontal میں لکھا ہوگا تو یہ اس کو Vertical میں تبدیل کر دے گا۔ اور اگر Vertical میں لکھا ہوگا تو اس کو Horizontal میں تبدیل کر دے گا۔




ٹیکسٹ لکھنے کے بعد لکھائی کا سٹائل تبدیل کرنے کے لئے Fonts کا استعمال کیا جاتا ہے۔ انٹرنیٹ پر بہت سارے Fonts موجود ہیں آپ ان کو ڈاؤن لوڈ کر کے استعمال کر سکتے ہیں۔ Font تبدیل کرنے کے لئے اس جگہ پر کلک کریں۔



اب باری آتی ہے لکھائی کا سائز بڑا کرنے کی، تو لکھائی کا سائز بڑا یا چھوٹا کرنے کے لئے اس جگہ پر کلک کریں۔




اس میں 72pt تک آپشن ہے آپ اپنی مرضی کا سائز بھی رکھ سکتے ہیں۔



اب چلتے ہیں آپشن بار کے بقیہ حصہ کی طرف۔




نمبر 1 سے آپ ٹیکسٹ کی الائن منٹ کر سکتے ہیں۔یعنی کہ ٹیکسٹ کو Right , Center , Left میں کر سکتے ہیں۔

نمبر 2 ٹیکسٹ کا کلر ہے اس سے آپ ٹیکسٹ کا کلر منتخب کر سکتے ہیں۔

نمبر 3 سے آپ ٹیکسٹ کو Warped کر سکتے ہیں۔اس آپشن پر کلک کریں Warped Window کھل جائے گی۔






اس میں کل 15 آپشنز ہیں۔

یہ تمام آپشنز کس طرح کام کرتے ہیں اس کیلئے سکرین شاٹس ملاحظہ فرمائیں۔


Adeel Qadir
www.itelam.com
Warp Text
Style: Inflate
Horizontal Vertical
OK
Cancel
Bend: +50 %
Horizontal Distortion: 0 %
Vertical Distortion: 0 %
آئی ٹی علم




Adeel Qadir
www.itelam.com
Warp Text
Style: Squeeze
Horizontal Vertical
OK
Cancel
Bend: +50 %
Horizontal Distortion: 0 %
Vertical Distortion: 0 %
آئی ٹی علم




Adeel Qadir
www.itelam.com
Warp Text
Style: Twist
Horizontal Vertical
OK
Cancel
Bend: +50 %
Horizontal Distortion: 0 %
Vertical Distortion: 0 %
آئی ٹی علم
جاری ہے

یہ تو تھا ٹیکسٹ کو Warped کرنے کا آپشن اب میں آپ کو بتاتا ہوں کہ ٹیکسٹ میں Shadow کس طرح لگاتے ہیں۔ٹیکسٹ لیئر پر ڈبل کلک کریں۔




Blending Option ونڈو کھل جائے گی۔اس میں سے Drop Shadow پر کلک کریں۔اور سکرین شاٹ دیکھیں۔








ٹیکسٹ کو آؤٹ لائن لگانے کے لئے Stroke پر کلک کریں اور سکرین شاٹ دیکھیں۔











## Vertical Type Tool



اس ٹول کی مدد سے ہم Vertical Side میں ٹیکسٹ لکھ سکتے ہیں۔



PDF-XChange Click to buy NOW! www.tracker-software.com

## Mask Tool

اس ٹول کی مدد سے ہم جو کچھ بھی لکھتے ہیں اس کی سلیکشن ہو جاتی ہے۔




کسی بھی تصویر پر Mask Tool کی مدد سے کچھ لکھیں گے تو اس کی سلیکشن ہو جائی گی اب جب ہم Delete کا بٹن دبائیں گے تو تصویر کا اتنا حصہ ختم ہو جائے گا۔

لیں جی آج کی کلاس مکمل ہوئی امید ہے آپ کو سمجھ آ گئی ہو گی۔

کسی چیز کی سمجھ نہ آئی ہو تو پوچھ لیں۔

www.itelam.com

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

اسلام علیکم۔ امید ہے کہ اللہ پاک کے فضل وکرم سے آپ خیریت سے ہوں گے۔

پچھلی کلاس میں ہم نے ٹیکسٹ ٹول کو استعمال کرنا سیکھا۔لیکن میں نے Type Mask Tool کے بارے میں زیادہ تفصیل سے نہیں بتایا تھا تو میرے ایک بہت ہی محترم بھائی نے مجھے اس پر مکمل کلاس ایڈ کرنے کو کہا تو میں ان کا حکم نہیں ٹال سکتا اس لئے آج کی کلاس میں آپ کو Type Mask Tool کے بارے میں تفصیل سے بتاؤں گا۔




## Horizontal Type Mask Tool (T)



اس ٹول سے لکھنے کے بعد ٹیکسٹ کی سلیکشن ہوجاتی ہے۔اس ٹول کو دو طرح سے استعمال کیا جاسکتا ہے۔فوٹوشاپ میں ایک نئی ڈاکومنٹ بنائیں اور Mask Tool کی مدد سے کوئی بھی ٹیکسٹ لکھیں۔جب آپ ٹیکسٹ لکھ لیں گے تو اس کی سلیکشن ہوجائے گی۔






اگر آپ ٹیکسٹ کا سائز چھوٹا یا بڑا کرنا چاہتے ہیں۔ Select > Transform Selection پر کلک کریں۔



اب ٹیکسٹ کے گرد باکس لگ جائے گا Shift کا بٹن دبا کر رکھتے ہوئے ٹیکسٹ کا سائز چھوٹا بڑا کریں۔




اب ٹول بار میں سے Gradient Tool کو منتخب کریں۔




اب اس کی کلر ونڈو میں سے اپنی مرضی کا کلر منتخب کر لیں۔ اس میں آپ اپنی مرضی کے کلرز بھی بنا سکتے ہیں۔



اب اس ٹول کو ٹیکسٹ کی ایک سائیڈ سے دوسری سائیڈ کو حرکت دیں۔





کلر آپ کے ٹیکسٹ میں اپلائی ہو جائے گا۔ اب CTRL + D پریس کر دیں۔ آپ کا ٹیکسٹ تیار ہے۔




Mask Tool کو استعمال کرنے کا دوسرا طریقہ ہے کہ ہم اپنے ٹیکسٹ کو کسی بھی تصویر میں فٹ کر سکتے ہیں۔ فوٹو شاپ میں کوئی بھی تصویر کھولیں۔ اور ایک نیو لیئر بنائیں۔



اب Mask Tool کی مدد سے تصویر پر کوئی بھی ٹیکسٹ لکھیں۔ اور اس کے بعد Select میں سے Inverse پر کلک کریں۔






اب بیک گراؤنڈ والے لیئر کو منتخب کریں اور Delete کا بٹن دبا دیں۔







Back Ground Layer

آپ کا ٹیکسٹ تصویر میں فٹ ہو جائے گا۔






یہ تھا Text Mask Tool کا استعمال۔ امید ہے کہ آپ کو سمجھ آ گیا ہوگا۔
اس ٹول کا استعمال اسپیشل KutKutariyaan بھائی کی فرمائش پر ایڈ کیا ہے۔



Www.itelam.com
adeel.qadir0002@hotmail.com

# بسم اللہ الرحمن الرحیم



اسلام علیکم ۔ امید ہے کے تمام ممبرز اللہ پاک کے فضل وکرم سے خیریت سے ہوں گے ۔

آج ہم اپنی کلاس نمبر 14 پڑھیں گے ۔ آج کی کلاس میں آپ کو Pen Tool کا استعمال سیکھاؤں گا ۔ ویسے تو فوٹوشاپ کے تمام ٹولز بہت اہم ہیں لیکن اگر آپ فوٹوگرافی سیکھنا چاہتے ہیں تو آپ کو Pen Tool پر مہارت حاصل کرنی ہوگی ۔

تو اللہ تعالی کے پاک نام سے شروع کرتے ہیں ۔ Pen Tool میں دو بنیادی Options ہوتے ہیں ۔

(1) Create a new Work Path (2) Create a new Shape Layer

ہم لوگ Create a new Work Path میں کام کریں گے کیوں کہ یہ ہی اہم اور زیادہ استعمال ہونے والا Option ہے ۔

تو Pen Tool (P) کو منتخب کریں ۔






Pen Tool ایکٹو ہونے کے بعد Left Top side پر اس کی Options آ جائیں گی ۔




Creat a new Work Path پر کلک کریں




اس کے بعد Add to Path Area پر کلک کریں ۔






www.itelam.com , adeel.qadir0002@hotmail.com

اب مختلف لائنیز لگالیں جیسے میں نے لگائی ہوئی ہیں۔





اب آپ نے جولائنیز لگائی ہیں ان میں کسی لائن کو Delete کرنا ہوتو




Delete Anchor Point Tool کو منتخب کریں

اور جس لائن کو Delete کرنا ہے اس پر کلک کردیں

لائن delete ہوجائے گی۔

اسی طرح اب اگر کو اضافی لائن لگانی ہے تو Add Anchor Point Tool کو منتخب کریں




اور جس جگہ پر لائن لگانی ہے اس جگہ پر جا کر کلک کریں۔

یہ تو تھے پہلے دو آپشنز اب جس آپشن کا بتانے جا رہا ہوں یہ سب سے اہم اسی کا اچھا استعمال آپ کو Pen Tool پر مہارت دے گا۔

اس ٹول کا نام ہے۔ Convert Point Tool یہ ٹول آپ کو کسی بھی لائن کو Tanget یا curve کرنے میں مدد کرتا ہے۔



اس کا استعمال میں آپ کو اچھے طریقے سے سمجھانا چاہتا ہوں۔ اسی لئے فرض کریں کے آپ Pen Tool کی مدد سے سیب کی کٹنگ کرنی ہے۔




Select

Convert Point Tool

اب آپ نے ایک سیدھی لائن لگا لی،





ظاہری سی بات سے کسی بھی تصویر کی کٹنگ کرتے وقت کناروں سے ہی کٹنگ کرتے ہے

اس لئے لائن کو سیب کے کنارے پر سیٹ کرنے کیلیئے

Convert Point Tool کو منتخب کریں اور جو لائن لگائی ہے اس کے کنارے



سے پکڑ کر تھوڑی سی حرکت دیں اس کے سے دو مزید لائینز ظاہر ہو جائیں گی۔

اب ان لائینز کے Nodes کو پکڑ کر اوپر کی جانب حرکت دیں





اور لائن کو سیب کے کناروں پر سیٹ کر لیں۔



پھر اسی طرح ساری تصویر کی selection کر لیں۔

یہاں پر Basic Tool کا اختتام ہوتا ہے

اب میں آپ کو Pen Tool کے ذریعے تصویر کی کٹنگ کرنا سیکھاؤں گا۔

www.itelam.com
adeel.qadir0002@hotmail.com

Continue



Adeel Qadir

وہ تصویر کھولیں جس کی کٹنگ کرنی ہے۔










اب Pen Tool (P) کو منتخب کریں

تصویر کا Zoom ذرا زیادہ کرلیں تا کہ کٹنگ اچھی طرح سے ہو جائے۔

اس جگہ سے کٹنگ شروع کرتے ہیں۔



اب ہم نے دو لائینز لگائیں۔

لائن نمبر 1 بالکل ٹھیک ہے جبکہ لائن نمبر 2 تصویر کے کنارے سے ذرا نیچے ہے۔










اب اس کو کنارے کے برابر لانے کے لئے ہم

Convert Point Tool کا استعمال کریں گے۔

Convert Point Tool کو منتخب کریں اور لائن نمبر 2 کے کنارے پر جا کر



اس طرح حرکت دیں۔

جب لائن کنارے کے برابر آ جائے تو چھوڑ دیں



اور پھر اگلی لائن لگائیں اسی طرح ساری تصویر کو منتخب کر لیں۔

جب ساری تصویر کی سلیکشن ہو جائے تو پھر Layer Windows میں سے Path پر کلک کریں۔




Load Path as Selection پر کلک کریں



تصویر کی Selection ہو جائے گی۔








اب اس کو کسی بھی جگہ پر لگا لیں۔

